بہت تکلف کے لباس پہنے ہوئے خاصیان کاندھون پر رکھے ہوئے سامنے سے گذرے بعد اسکے مرکب بازساز و یراق
مرصع دو دو سائیس چوریان ہاتھون مین لئے ہوئے بعد اسکے ایک پہلوان زبردست کو دیکھا کہ کرگدن سیاہ پر
سوار اور برابر اُسکے ایک پہلوان اور زبردست چلا آتا ہے لقا نے ان دونون سے ملاقات کی اور ساتھ اپنے
لیکر فرعون شاہ کے پاس آیا دونون کافرون نے فرعون کو سجدہ کیا فرعون نے دست بخشش اپنا اُنکی پیٹھ پر
پھیرا خلعت دیکر سرفراز کیا غرض جام شراب گردش مین آیا دونون کافر جب خوب نشے مین ہوئے اُسوقت
فرعون شاہ سے کہا کہ یا خداوند کون لوگ ہین کہ جنکے ہاتھ سے آپ عاجز آئے ہین اُسوقت فرعون نے
اشارہ لقا کی طرف کیا کہ یہ بلا اسکی ذات سے ہمپر آئی ہے مقیاط ببر دندان لقا کی جانب مخاطب ہوا کہ آپ
بیان کیجیے حال ان خداپرستون کا لقا نے بختیارک کی طرف اشارہ کیا کہ یہ خوب بیان کریگا بختیارک نے شروع مین
اکے حال صاحبقران کا ابتدا سے انتہا تک بیان کیا مقیاط ببر دندان نے کہا کہ خفا یہ از زبردستان زمانہ
ہین مگر عنایت خداوند سے ان سب کو نہ مارا ہو گا تو نام اپنا مقیاط نہ پایا ہوگا اور فرعون سے کہا کہ آپ
طبل جنگی بجوائیے کہ کل ان سب خداپرستون کو مار دونگا فرعون نے اُسی وقت طبل جنگی بجوایا ہرکارے بامر جاسوسی
لگے ہوئے تھے خبر لیکر خدمت صاحبقران مین آئے ہاتھ اُٹھا کر دعا و ثنائے بادشاہی بجالائے اور عرض کیا کہ
مقیاط کے نام پر طبل جنگی بجا ہے فرمایا کچھ اندیشہ نہین ہے کہدو کہ ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی و بہ تائید
ربانی بجے طبل جنگی جو کچھ پروردگار عالم بہتر جانیگا وہ کریگا اُسی وقت عمرو بن امیہ ضمری اُٹھکر نقار خانہ
سلیمانی مین آیا بعد اُسکے نقار خانہ جمشیدی مین گیا داروغہ نے نذر گذرانی عمرو نے نذر اُنکی لیکر نذر زنبیل کیا
اور طبل سکندری پر سے غاشیہ اُٹھا کر ڈال طبل سکندری پر مارا کہ آواز اُسکی بلند ہوئی اور تمام لشکر کو
خبر ہوئی کہ طبل جنگی بجا ہے سب اپنی اپنی تیاری مین مصروف ہوئے رات بھر تیاری رہی صبح کو حمزہ صاحبقران
بادشاہ اسلام کے ہمراہ تمام سردار ساتھ نوبت و نقارہ بجتا ہوا آکر وعدہ گاہ مصاف مین پہونچے تخت بادشاہی
قلب سپاہ پر قایم ہوا دست راست کو دست چپ لبوے چپ پرے باندھ کر کھڑے ہوئے صاحبقران
برتبۂ صاحبقرانی صف سے چالیس قدم آگے بڑھکر زیر سایہ علم اژدہا پیکر کھڑے ہوئے ادھر سے آمد آمد لشکر
کفار ضلالت شعار کی ہوئی کہ فرعون تخت پر سوار آگے آگے لقا فوج کو ہمراہ لیے چلا آتا ہے ایک طرف کو مقیاط
ببر دندان بہرام فیلزور دونون دریاے آہن مین غوطہ مارے ہوئے فوج انکی ساتھ ایک طرف کو چلے
آتے ہین غرضکہ لشکر کفار سامنے لشکر اسلام کے صف باندھ کر کھڑا ہوا صفوف جدال آراستہ ہونے لگین صف آرا
صف آرائی کرتے پھرتے تھے تبردار درختون کو کاٹ کاٹ کر پھینکتے جاتے تھے بیلچہ کار پست و بلند زمین کو ہموار
کرتے پھرتے تھے سقے آبپاشی کر رہے تھے جب میدان تیار ہو چکا نقیبون نے نکلکر ہیب دی کہ کہان ہے رستم کہان
ہے سام کہان ہے اسفندیار کہان ہے سہراب کو لشا بہادر و نامدار ہے کہ میدان مین نکلے اور اپنے باپ دادا کا نام
روشن کرے اور نام رستم و سام کا مانند حرف غلط کے صفحۂ ہستی سے مٹا دے نقیبون کا ہیب دیکر نکلنا تھا کہ
مقیاط ببر دندان نے اپنے کرگدن کو بڑھایا اور سامنے تخت فرعون شاہ کے آیا گینڈے پر سے اُتر کر
سلام کیا ہاتھ باندھ کر اجازت خواہ ہوا فرعون شاہ نے کہا کہ جا تو سب پر غالب آئیگا مین نے اپنے ید قدرت
کے سپرد کیا مقیاط ببر دندان سلام کر کے بار دگر مرکب پر بیٹھکر میدان مین آیا اور بعد سلحشوری کے لیسار
مبارز طلب کیا اسطرف سے شاہزادہ جمہور جہانسوز تبرزن نے مرکب اپنا نکالا سامنے تخت بادشاہی آیا

مرکب سے اُترکر اجازت خواہ ہوا بادشاہ نے کہا حافظ حقیقی نگہبان ہی جمہور بار دگر مرکب پر بیٹھکر میدان مین آیا مقیاط
سے سامنا کیا بعد از نگاورزنی و نیزہ بازی نوبت بہ شمشیر پہونچی مقیاط نے تلوار ماری جمہور نے مرکب کو بڑھا کے
قبضے پر ہاتھ ڈال دون کہ گھوڑے نے سکندری کھائی تیغہ سر پر بیٹھا تا دو ابرو اُتر گیا جمہور نے دستانہ مارا کہ تلوار جھنا کر
نکل گئی چادر خون کی سر سے باہر آئی زخم کاری لگا چاہا مقیاط ببر دندان نے کہ ایک تلوار اور لگا کر سر جمہور کا جدا کرے
کہ فرامرز عاد مغربی دوڑ پڑا اور پکارا کہ او نامرد کیا کرتا ہی زخمی پر ہاتھ اُٹھاتا ہی مقیاط پکارا اے خداپرست تو نے شکار
کو میرے بچا دیا اب تجھے اور اُسے دونون کو قتل کرونگا یہ کہکر تلوار فرامرز پر ماری فرامرز نے آسیب روکی اور اپنا
وار کیا مقیاط نے بھی حربہ فرامرز کا رد کرکے پھر تلوار ماری یونہین چار گھڑی تک تلوار چلی آخر فرامرز بھی زخمی ہوا
اسی طرح کئی سردار نکلے اور زخمی ہوے اور دو ایک شہید ہوے مقیاط نے پھر مبارز طلب کیا ابکی مرتبہ شیر بیشہ کلکان
صاحب ساطور گران تہمتن زور آور طہماس بن عنقول دیو پرور بادشاہ سے اجازت لیکر مقابل ہوا بعد از نگاورزنی
مقیاط ببر دندان نے نام پوچھا طہماس نے نام اپنا بیان کیا مقیاط نے کہا کہ تو تو ہمیشہ سے پرستار لقا کا تھا اب
تجھے کیا ہوا کہ خداپرستون کے شریک ہوگیا ہی طہماس نے کہا کہ یہ دین و مذہب کا مقدمہ ہی مین نے لقا کو قابل
خدائی نہ جانا اسپر لعنت کی اور اسلام قبول کیا مقیاط ببر دندان نے کہا کہ حال تیرا معلوم ہوا اب قضا تیری
میرے سامنے لیکر آئی ہی طہماس نے کہا کہ خیر معلوم ہو جائیگا مقیاط ببر دندان نے کہا کہ تو اپنا حربہ مجھپر کرلے
طہماس نے کہا کہ ہم اہل اسلام ہین ہمارا دستور پیشدستی کا نہین ہی مقیاط ببر دندان بولا کہ میرے حربے کا
طالب ہی میرا حربہ غضب ہی خداوند فرعون شاہ کا طہماس نے کہا کہ وہ تیری جان کے اوپر نازل ہوگا جھنجلا کر
مقیاط ببر دندان نے وہی تلوار جس سے سب کو زخمی کیا تھا طہماس پر ماری طہماس نے اُسکو پشت ساطور پر رد کیا تلوار
جھنا کر اُچٹ گئی طہماس پکارا کہ او کافر تو اپنا وار کرچکا اب میری باری ہی یہ کہکر ساڑھے نو سو من کا ساطور اُٹھا کر
اُسپر مارا اُسنے سپر تلوار دونون کو اکٹھا کرکے چہرے کی پناہ لی کہا خداوند فرعون شاہ تو ہی بچانے والا ہی مگر سالا
جو آکر پڑا سپر تلوار دونون کے دو ٹکڑے کیے اور سر پر اُسکے گرا کہ خود و دبلغہ عرق چین زرہ ٹوپ کو کاٹ کر
سر پر پڑا کہ سر اسکے جبڑے کو کاٹا صراحی گردن سے مانند قطرۂ سیماب کے گذر گیا صندوق سینہ کو کاٹ کر
شرمگاہ کے پھاٹک کو بھی ویران کرکے گینڈے کو بھی کاٹکر زیر تنگ اُس کمرے کہنہ لنگ کے بوسہ دیا غل
ہوا کہ وہ مقیاط ببر دندان مارا گیا تجنبار کب تو اُٹھکر تا دھنا ناچنے لگا پکارا کہ صلواۃ بر محمد و لعنت بر
لات اعلی و منات معلی ہم تو پہلے ہی جانتے تھے کہ طہماس سے کیا لڑ سکیگا آخرش کو مارا گیا یہ تو لقا سے
باتین کرتا تھا مگر بھائی مقیاط ببر دندان کا بہرام فیلزور اُسنے جو بھائی کا لاشہ دیکھا وہین سے گریبان کو
چاک کیا اور تلوار کھینچکر دوڑا کہ ارے خداپرست غضب کیا تو نے کہ ایسے بہادر کو مارا کہ جسکا عدیل و نظیر نہ تھا
مگر جائیگا کہان میرے ہاتھ سے نہ مارا ہوگا تجھے تو نام اپنا بہرام فیلزور نہ رکھا ہوگا یہ کہکر تلوار طہماس پر
ماری طہماس نے ساطور کے اوپر روکی اور رد کرکے اُسکی تلوار کو ساطور اُسپر مارا بہرام نے ساطور کو خالی دیا
اور دوسری تلوار طہماس پر ماری طہماس نے ساطور کا ہاتھ آئی تلوار پر مارا کہ تین ٹکڑے ہوے قبضہ اسکے
ہاتھ مین رہگیا تھا پھر آکر طہماس کے منہ پر مارا طہماس نے خالی دیا اور پھر ہاتھ ساطور کا مارا کہ مع مرکب
چار ٹکڑے ہوے یہ دیکھکر فرعون شاہ پکارا کہ ارے مار لو اس عادی کو غضب کیا اسنے کہ ایسے دو پہلوانون
کو مارا لشکر کفار دوڑ پڑا لگی تلوار چلنے ادھر سے سب سے پہلے شاہزادہ نور الدہر طہماس کی مدد کو پہونچا

بادشاہ نے لشکر کو اشارہ کیا کہ مار لو ان کافرون کو جانے نہ پائین اہل اسلام تکبیرین کہکر تلوارین کھینچ کھینچکر کفار پر جا پڑے
تلوار چلنے لگی جنگ مغلوبہ ہوگئی مصرع ہیجان دریا درآمد بجوش + اسلحہ سے بڑھکر تلوار چل رہی تھی کہ شعلون کی قیچیان
بنگئی تھین اور ان قیچیون سے سوائے کفن کے دوسری چیز قطع نہ ہوگی اور خون اسقدر بہا تھا کہ سبزہ کبھی اُس سرزمین
پر نہ اُگیگا اگر اُگیگا بھی تو لالہ وہ بھی داغ بر دل یا دم الاخرین اُگیگا کہ جبسے ہمیشہ خون جاری رہتا ہی اور اُس
دریائے خون مین جو سپرین پڑی ہوئی تھین یہ معلوم ہوتا تھا کہ کچھوے تیر رہے ہین اور بازو جو زرہ پوشون کے
کٹ کٹکے گرے ہین یہ معلوم ہوتا ہی کہ مچھلیان جال مین پھڑک رہی ہین عجب ہنگامہ محشر انگیز برپا ہی ملک الموت لوٹ
مین پڑا ہی ایک کی قبض روح نہین کرسکتا ہی کہ دس اور مرکر گر پڑتے ہین اور فرعون اور لقا یہ بھی دونون تلوارین
ہاتھون مین کھینچے ہوئے اڑتے پھرتے ہین اور لاش پر لاش انھون نے بھی گرادی ہی اسی حالت مین شاہزادہ
نورالدہر بن بدیع الزمان سے اور فرعون سے سامنا ہوا فرعون نے کہا او خدا پرست تو بہت غضب سے
نہین ڈرتا ہی کہ ابھی تجکو سنگ سیاہ کردون نورالدہر نے کہا کہ کیا جھک مارتا ہی یہ سنتے ہی تلوار جو اُسکے ہاتھ مین
کھینچی ہوئی تھی نورالدہر پر ماری شاہزادے نے تلوار اُسکی چھینکر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر اُٹھا لیا ادھر فرعون کو
نورالدہر نے گرفتار کرلیا اُدھر لقا سے اور ایرج سے سامنا ہوا اُسنے بھی تلوار لقا کی چھینکر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر
اُٹھا لیا اور پھر لگے لڑنے جو اُنپر تلوار مارتا تھا یہ فرعون و لقا کو سامنے کرتے تھے اور یہ دونون پکارتے تھے کہ
میان ہمارے تلوارین مارتے ہو اُنکے ہاتھ رک جاتے تھے اگر تلوار اوپر سے پڑتی تھی اُنکے دو ٹکڑے ہوتے تھے
مگر ہاتھ مین یہ دونون کے دونون تڑپ رہے تھے کہ کمربند اُنکے ٹوٹ گئے ہاتھ سے چھوٹ گئے بھاگے سامنے سے
ادھر عین گرمی جنگ مین لندھور بن سعدان اور ضیغم بن خون آشام سے سامنا ہوا ضیغم پکارا کہ او ہندی
آج بغیر مارے تجھے نہ چھوڑونگا اور یہ کہکر اُسنے گرز اپنا لندھور پر مارا لندھور نے اپنے گرز پر اُسکا گرز روکا اور
اپنا گرز جو اُسپر مارا اُسنے گرز پر تو گرز اُسکا روکا مگر دونون ہاتھ تھرا گئے اور گرز سر پر ضیغم خون آشام کے پڑا وہ سر تو اُسکا
گردن مین اور گردن چھاتی مین اور چھاتی پیٹ مین اور پیٹ چوتڑون مین اور سب گھوڑے مین گھسگیا اور ضیغم خون آشام
دونون پر لوٹا بنکر رہگئے ادھر سعادت شاہ بھائی زبرجد شاہ کا شہر زبرجد نگار سے لقا کے ساتھ آیا تھا
اُس سے اور داراب کشورکشا سے سامنا ہوا سعادت شاہ نے دوڑکر تلوار ماری داراب نے تلوار
اُسکی تلوار سپر روکی اور اُسی الجھاوے مین سے ہاتھ نکالکر جو تلوار سعادت شاہ پر ماری تو سپر کو اُسکی کاٹ کر زیر
تنگ جاکر بسہ دیا مع مرکب و راکب چار ٹکڑے ہوے جالوت رعد آواز سے اور خورشید یزدان پرست
سے مقابلہ ہوا جالوت نے کہا ای خدا پرست نہین ڈرتا تو مجھسے کہ ابھی آواز مارونگا تو زہرہ تیرا آب ہو جائیگا
خورشید نے کہا کہ پھر تو کیون نہین چیخ مارتا اُسنے نعرہ کیا اور تلوار خورشید پر ماری خورشید نے تلوار اُسکی
سپر پر روکی اور کہا کہ خبردار ہو یہ کہکر جو تلوار اُسپر ماری سر پر اُسکے پڑی کہ مانند قرص پنیر کے دو ٹکڑے ہوے ادھر
ازرق خونخوار اور نورالدہر سے سامنا ہوا ارہ پشت نہنگ اسکے پاس تھا نورالدہر پر مارا نورالدہر نے تلوار
سے اُسکے دو ٹکڑے کیے ایک ٹکڑا جو اسکے ہاتھ مین تھا اُسے پھرا کر نورالدہر پر مارا شاہزادے نے خالی دیا اور
تلوار جو کمرگاہ پر اُسکے ماری مثل خیار تر کے دو ٹکڑے ہوے اہرمن خونخوار سے اور ایرج سے سامنا ہوا
اہرمن نے تلوار ایرج پر ماری ایرج نے آتی تلوار خیال مین کرکے خالی دیکر ہاتھ بڑھا کر تلوار چھینلی اور کمر زنجیر
مین ہاتھ ڈالکر تلاش زمین پر سے اُکھیڑ لیا ہاتھ تولکر آسمان کی طرف کو پھینکا کہ وہ مرغ اچٹا یا سا لگا اُترتے ہوے پر

تلوار ماری کہ دو ٹکڑے ہوے مرغ روح اُسکا قفس تن سے جہنم کو چلا گیا سامان باختری سے اور بہرام گرد بن
خاقان چین سے سامنا ہوا تلوار اُسنے بہرام پر ماری بہرام نے پشت شمشیر پر روکی اور اپنی تلوار اُسپر ماری
شانے پر اُسکے پڑی کہ زیر بغل اُتر گئی عاد شترلب سے اور مالک اژدر سے سامنا ہوا عاد شترلب نے
ساریخ مالک اژدر پر ماری مالک نے اُسے سپر پر روکا اور برچھا دو زبانہ اسینے پر عاد شترلب کے پڑا کہ پشت
کو توڑ کر پار گذر گیا مالک نے اُسے تکان دیکر برچھے پر اُٹھا لیا جس طرح سے کباب سیخ چھید کر اُٹھا لیتے ہین اور چرخ دیکر
زمین پر مارا کہ مردہ صد سالہ تھا اُدھر شاہزادہ انجم گروہ رستم شکوہ سرفتنہ ملک باختر پہلوان تہمتن بدیع الزمان
گرد لشکر شکن سے اور کلکال خون آشام سے سامنا ہوا کلکال خون آشام نے پکارا کہ اے پسر حمزہ تیرے ہاتھ سے
تو جگر خون ہو گیا ہی کہان جائیگا میرے ہاتھ سے دیکھ تو تیرا کیا حال کرتا ہون یہ کہکر تلوار ماری بدیع الزمان نے
تلوار اُسکی رد کی اور تیغہ افعی سلیمانی اُسپر مارا کہ اُسکے جس بازو پر پڑا تھا اُس بازو کو کاٹ کر گذر گیا زنگار خون آشام
سے اور قاسم سے سامنا ہوا قاسم نے تلوار اُسکی رد کرکے جو تیغہ پلارک افراسیابی مارا اُسکے مع مرکب کے
چار ٹکڑے ہوے ادھر سے اسد لڑتا چلا آتا تھا اور اُدھر سے سہراب اژدر گیر مارتا ہوا آتا تھا دونون کا سامنا ہوا بعد از
گفتگوے بسیار سہراب نے تلوار کا ہاتھ بلند کیا اسد ہی چالاک زیر بغل جو خالی پایا تیغہ فیروزہ جمشیدی مارا کہ اُسکے
دو ٹکڑے ہوے اُدھر عمرو بن امیہ ضمری خنجر ہاتھ مین کھینچا ہوا اٹکول اور گنند ھولی لڑتا چلا آتا تھا کبھی تو بیٹھکر
پالٹ مارتا تھا کہ حریف کے پاؤن کٹ جاتے تھے اور گر پڑتا تھا اور کبھی اُچک کر کندھے پر حریف کے جا رہتا تھا
خنجر مارکر سر گرا دیتا تھا اور اچھے کپڑے جو حریف کے پاتا تھا وہ زنبیل مین رکھ لیتا تھا اُدھر سے ہمامے دوندہ عیار
فرعون کا لڑتا ہوا چلا آتا تھا عمرو سے سامنا ہوا لگا نیچہ چلانے لڑتے ہوے خواجہ عمرو نے اُسے غافل کرکے ایک خنجر اُسکے
سینے پر مارا کہ پشت کو توڑ کر پار گذر گیا اب لقا بار دگر تخت پر سوار ہوا ہی اور فوج کو کہہ رہا ہی کہ خدا پرستون کو مار لو کہ
امیر کافرون کو قتل کرتے ہوے برابر لقا کے پہونچ گئے اور نعرہ کیا کہ او ردبار خصلت کہان جائیگا میرے ہاتھ سے
لقا پکارا کہ اے حمزہ نہین ڈرتا تو میرے غضب سے امیر نے کہا کہ کیا بکتا ہی کیا جھک مارتا ہی تیرا غضب کیا
اور تو کیا یہ کہکر برابر اُسکے ہاتھی کے گھوڑا لیے آے لقا نے دیکھا کہ حمزہ میرے پاس آ گیا ناچار تلوار اُسنے کھینچی
مگر وہ تلوار مانند انگشت ششم کے بیکار تھی اُسکو ہلانا شروع کیا یعنی صاحبقران پر تلوار ماری صاحبقران نے
ہاتھ بڑھا کر تلوار اُسکی ہاتھ سے چھین لی اور کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر ہاتھی پر سے اُٹھا لیا اور عمرو نے حلقہ ہاے کمند مار کر
بختیارک کو پکڑ لیا اور بعضون نے بیان کیا ہی کہ ضیغم خون آشام ابتک زندہ رہا اور ہاتھ سے لندھور بن
سعدان کے اسیر ہوا شاہزادہ سلطان سعد نے قرامرز بن نوشیروان کو حملہ اُسکا رد کرکے کمر مین ہاتھ ڈالکر
اُٹھا لیا مشکین اُسکی باندھ لین تورج یزدان پرست لڑتا ہوا چلا آتا تھا اُدھر سے یاقوت شاہ تلوار ہاتھ مین کھینچی ہوئی
اہل اسلام کو قتل کرتا ہوا آتا تھا کہ تورج للکار کر دوڑا جب قریب یاقوت شاہ کے پہونچا للکارا کہ او کافر کہان جاتا ہی
یاقوت شاہ نے کہا کہ مین بغیر مارے تجھے نہ چھوڑونگا یہ کہکر تلوار تورج پر ماری تورج نے دھار تلوار کی بچا کر تھپکی دیکر
تلوار اُسکے ہاتھ سے چھین لی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر لنگر اُسکا توڑ لیا اور سر پر چرخ دیکر زمین پر مارا مشکین اُسکی باندھ کر عیار کے حوالے کیا
ایک طرف کو قبہ دین ستون اسلام کرب برحرب نظر کردہ شاہ ولایت امیر شرق و غرب لڑتا ہوا برابر علمدار کے پہونچا علمدار کو مع
علم قلم کیا علم کفار سرنگون ہوتا تھا کہ فوج کفار مین شکست ہوئی فرعون بھاگا دہلسی رستم پیل تن و پیل کن شاہزادہ علمشاہ
رومی فرعون کے پیچھے تعاقب مین چلا بھاگتے بھاگتے فرعون شہر فرعونیہ مین داخل ہوا اور دروازہ قلعہ کا بند ہو چکا تھا کہ علمشاہ

مع رومیون اندر قلعہ کے گھس آیا اور قلعہ لگا قتل ہونے فرعون تو بھاگ کر قیطولون کے اندر بند ہوا اور دروازے قیطولون کے بند کر لیے اور بر سے تیر و تفنگ مارنا شروع کیا کہ اسی عرصے مین حمزہ صاحبقران بھی قلعہ کے اندر داخل ہوے آکر قیطولونکو گھیر لیا فوج کو حکم دیا کہ چہار طرف قیطولونکو گھیر و یہ کافر نکلکر کسی طرف جانے نہ پاوین اور یہان قلعہ کے باہر لڑائی بڑی ہو رہی ہی اہل اسلام کفار کو قتل کر رہے ہین ہر گلی کوچے مین لڑائی ہو رہی ہی لوگ اپنے اپنے ناموس کی بچانے کے لیے کوٹھون پر چڑھے ہین تیر و کمان ہاتھون مین ہی جو لشکر مکان کیطرف آنے کا ارادہ کرتا ہی اور قریب پہونچتا ہی یہ بارش تیر کرتے ہین لوگ رکھوالتے ہین مکان کے اندر نہین جاتے اور بعضے مکانون مین لوگ سنگر باندھے بیٹھے ہین کسی کو اپنے مکان کی طرف آنے نہین دیتے دور سے پتھر مارتے ہین اہل اسلام رکجاتے ہین مگر عمرو کا یہ عالم ہی کہ کھاروے کا تھان انکے ہاتھ مین ہی جس جس مہاجن کا مکان دیکھا اُسپر ایک جھنڈی کھاروے کی بنا کر اپنا نام اُسپر لکھکر کھڑی کردی اُس مہاجن کے گارڈ دی لوگ جو لوٹتے ہوے آتے تھے اُنکی نگاہ جو اُس جھنڈی پر پڑی بس وہین رُک رہے کہ کبھی یہان نہ جانا یہ خواجہ عمرو سے علاقہ رکھتا ہی ایک جے کا اسباب جائیگا تو ہزار ہا روپیہ کے مریگا غرض عجب طرح کا غل تھا شہر مین دکانین بند راستہ مسدود غلغلہ دار و گیر برپا ہر گلی کوچے مین ہر بازار مین لاشونکے انبار کوئی زخمی پڑا سسک رہا ہی کوئی تڑپ رہا ہی بہتیرے فرعون کو گالیان دے رہے ہین کہ اسکی دوستی مین جان بھی گئی مال بھی برباد ہوا پہلے سے جانتے تو اُسپر لعنت کرتے بعضے کہتے ہین میان خیر جو ہوا سو ہوا بہادر وہ کا یہی کام ہی جسطرف ہوے اپنی جان تک دیدی غرض کہانتک بیان کرون کہ ایک دن اور ایک رات قلعہ فرعونیہ قتل ہوا آخرش کو چہار طرف سے الامان کی صدا بلند ہوئی کہ دُہائی امیر کی اور بادشاہ اسلام کی ہم رعایا ہین ہماری کیا خطا ہی ہمنے لعنت کی فرعون کے اوپر جب یہ آواز کان مین امیر کے پہونچی فرمایا کہ بھئی اب انہین قتل نکرو ہمنے انکو امان دی سب طرف قتل ہونا موقوف ہوا امیر آکر ایوان بادشاہی مین دنگل پر جلوہ افروز ہوے رئیسان شہر آنے لگے اور نذرین گذرانے لگے خلعت پانے لگے بعد اُسکے امیر نے حال فرعون کا پوچھا عرض کیا کہ قیطولون مین بیٹھا ہوا لڑ رہا ہی کسیکو قیطولون پر نہین آنے دیتا امیر مع سرداران سوار ہوکر سامنے قیطولونکے آے اور نعرہ کیا کہ او فرعون بہتر ہی کہ اپنے اعمال شنیع اور افعال قبیح سے باز آ ضلالت سے بادشاہت کچھ کم نہین ہوتی اگر دین اسلام قبول کرے ایک شہر فرعونیہ کیا اور جو ملک تو مانگیگا مین تجھے دونگا فرعون یہ سنتے پکارا کہ حمزہ تو نہین ڈرتا میرے غضب سے ابھی زمین کو حکم کرون کہ زمین پھٹ جاے اور تو سما جاے آسمان کو اشارہ کرون کہ تجھپر پھٹ پڑے امیر نے جو یہ کلمے اُسکی زبان سے سنے فرمایا کہ یہ کافر بیحیا ان ہونا ہی عمرو کو بلا کر حکم دیا کہ خواجہ تبر دارونکو حکم دو کہ جنگل سے لکڑیان کاٹکر لائین اور گرد قیطولون کے انبار کرین اُسیوقت تبر دارونکو حکم دیا گیا تھا انکا ہی کہ تبر دارون نے جاکر درخت کاٹ کاٹکر چھکڑون پر لدوا کر بھیجی ایک دو پہر مین گرد قیطولونکے انبار بیشمار ہوگیا امیر نے پھر واسطے اتمام حجت کے فرعون کو سمجھایا جب اُسنے نہ مانا تو حکم دیا کہ آگ لگا دو چہار طرف سے آگ لگائی گئی فرعون مع اپنے متعلقین کے جلکر جہنم واصل ہوا امیر نے جشن کیا واللہ اعلم بالصواب فقط

## خاتمۃ الطبع از جانب کارپردازان مطبع

بعد حمد و نعت بخدمت عاشق مزاجان باوقار و فراق زدگان نادیدہ روے نگار التماس ہی کہ کہان ہین وہ لوگ جو ایک مدت دراز سے داستان امیر حمزہ صاحبقران کے مطالعے کے واسطے چشم براہ رہتے تھے اور تہ دل سے دعا مانگتے تھے کہ اس ناظورہ دلفریب کے جمال جہان آرا سے دل کا سرور اور آنکھون کا نور حاصل کرین سب حضرات کو مژدہ ہو کہ یہ شاہد دلفریب جو آج تک حجاب ناز مین مخفی و مستور تھا بکوشش مطبع اور بصرف زر خطیر بکمال اقبال زیب و عطاء وحشمت و اجلال عالی ہمت مشہور دیار و امصار جناب منشی نولکشور صاحب سی آئی ای آرائش طبع سے ہر صفت ہو کر معروف

خود نمائی ہوا حقیقت مین جسطرح سے یہ داستان رفیع الشان کل قصون اور فسانون کی سرتاج ہو ویساہی اسکے ترجمہ کرانے اور طبع ہونے مین بھی انتظام مالاکلام ہوا ہی جن حضرات نے یہ داستان ملاحظہ فرمائی ہو وہ بخوبی جانتے ہین کہ اسکا حجم کسقدر بزرگ ہو اور اسکی اصول فارسی کے مصنف علام شیخ ابو الفیض فیضی نے جو اس داستان کو واسطے تفریح طبع جلال الدین محمد اکبر بادشاہ ہند کی تصنیف فرمایا کسقدر خون جگر کھایا ہوگا۔ وسعت بیان ملاحظہ ہو کہ اس داستان رفیع الشان کے بڑے بڑے آٹھ دفتر ہین اور کئی دفتر کی متعدد جلدین اور بعض جلد بوجہ ضخامت کثیرہ دو حصون پر منقسم ہو اس تفصیل سے دفتر اول نوشیروان نامہ دو جلد مین دفتر دوم کوچک باختر ایک جلد مین دفتر سوم بالا باختر ایک جلد مین دفتر چہارم ایرج نامہ دو جلد مین دفتر پنجم طلسم ہوش ربا سات جلد مین اور اسی کی جلد پنجم بوجہ ضخامت کثیرہ دو حصون پر منقسم ہی دفتر ششم صندلی نامہ ایک جلد مین دفتر ہفتم تورج نامہ دو جلد مین دفتر ہشتم لعل نامہ ایک جلد مین۔ الحق کہ اس داستان کا مثل و نظیر آج تک ہوا ہی نہ آیندہ ہوگا۔ تمام زمانہ واقف ہی کہ اس داستان کو سوا رؤسا و امرا کے علی العموم کوئی سُن نہ سکتا تھا کیونکہ بجز وسیلۂ داستانگو کے اسکا سُننا ممکن نہ تھا اور اُسمین ہزارون روپیہ کا صرف اور برسون کی محنت درکار تھی۔ مالک مطبع ممدوح نے اپنی دریا دلی سے اتنی بڑی داستان کے کل دفترون کے ترجمہ و طبع کو بنظر رفاہ عام اپنے ذمہ لے لیا اور بڑے بڑے نامی و نامور نثاران داستانگو سے ترجمہ و طبع کراکے کوڑیون کے مول مین اسکی سیر سے تمام عالم کو شادکام فرما دیا چنانچہ اس داستان کے دفتر پنجم طلسم ہوش ربا کی اول چار جلدون کا ترجمہ نثار بے بدل ماہر اکمل شاعر سخن آگاہ منشی محمد حسین صاحب جاہ مرحوم نے اور آخری تین جلدون کا ترجمہ اُستاد باکمال سخنور شیرین مقال ذی استعداد دُر بہر منشی احمد حسین صاحب قمر سلمہ نے بڑی فصاحت و بلاغت سے مثل عبارت فسانۂ عجائب از جانب مطبع فرمایا اور یہ جلدین مکرر طبع ہوکر نذر شائقین ہوگیئن۔ باقی دفترون کا ترجمہ یعنی نوشیروان نامہ ہر دو جلد و کوچک باختر و بالا باختر و ایرج نامہ ہر دو جلد کا ترجمہ کمال جانفشانی اور لیاقت علمی سے بزبان شستہ و رفتہ بتحریک منشی حامد حسین صاحب گلگزار خوش بیانی بلبل شاخسار شیرین زبانی البری من الشین منشی شیخ تصدق حسین صاحب داستانگو نے فرمایا۔ واقع مین اس مترجم لائق و فائق نے بھی عجب دماغ سوزی اور وفور لیاقت سے ترجمہ فرمایا ہی کہ لائق صد ہزار تحسین و آفرین ہی۔ اس ماہر ہمہ دان نے اپنے ترجمہ مین یہ بڑی صنعت کی ہی کہ کہین حشو و زوائد کا نام نہین رکھا اور فقط اصل مطلب سے کام رکھکر گویا دریا کو کوزے مین بند کر دیا۔ اس مترجم ممدوح کے ترجمہ کیے ہوے دفاتر مذکورۃ الصدر مین سے نوشیروان نامہ جلد اول اور ایرج نامہ جلد اول اور کوچک باختر چھپکر تیار ہوگئی اور ہاتھون ہاتھ بک رہے ہین اور نوشیروان نامہ جلد دوم اور بالا باختر دفتر سوم قریب الاختتام ہین اور عنقریب پیشکش شائقین ہونگے اور باقی تین دفتر یعنی صندلی نامہ و تورج نامہ ہر دو جلد و لعل نامہ کے بھی ترجمہ و طبع کا اہتمام ہو رہا ہی انشاء اللہ تعالی بعد تیاری لاحظہ شائقین مین گذرینگے۔ پس الحمد للہ و المنۃ کہ دفتر چہارم داستان امیر حمزہ صاحبقران موسوم بہ ایرج نامہ کی جلد دوم جسکا شروع اس داستان سے ہی "آغاز داستان فرحت بیان پہونچنا خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کا ملک زیر جد نگار مین اور عجائب و غرائب وہان کے" اور تمامی اس داستان پر ہی "شکست فاش کھانا لقا بے بقا کا امیر حمزہ صاحبقران کے ہاتھ سے حالت جنگ مین اور قتل ہونا فرعون کا جو دعوی خدائی کا کرتا تھا" اور درمیان مین بڑی بڑی صدہا داستانین ہین۔ بماہ دسمبر سنہ ۱۹[illegible]ء مطابق ماہ جمادی الاول سنہ ۱۳[illegible] ہجری مطبع نامی و مشہور جناب منشی نولکشور صاحب سی آئی ای واقع لکھنؤ مین حلیۂ طبع سے آراستہ و پیراستہ ہوکر زینت محافل شائقین با تمکین ہوئی فقط

اعلان حق تالیف اس ترجمہ کا بحق نولکشور پریس محدود و محفوظ ہی۔

واضح ہو کہ اگرچہ داستان امیر حمزہ صاحبقران کے کل دفتر دن
کی داستانین اور انکا طرز بیان اور عجائب و غرائب طلسمات اور
بہادرون کی لڑائیان اور عیارون کی عیاریان اور ساحرون کی
سحرکاریان اور حسینون کی خوش ادائیان وغیرہ وغیرہ مضامین
رشک سحر حلال اور قابل دید ہین مگر طلسم ہوش ربا سبھی دفترون
کی جان ہی اور اسکا بیان بھی بہت ہی کہ بڑی بڑی سات جلدون مین
ہی۔ جلد پنجم اسقدر ضخیم ہی کہ بڑے بڑے دو حصون پر منقسم ہی اسس
طلسم ہوش ربا کی ساتون جلدین بار اول طبع ہو کر نذر ناظرین ہو چکی ہین
اگرچہ تعداد طبع کثیر تھی مگر بوفور خواہش خریداران فوراً دست بدست
ہو گئین اور اب نوبت طبع مکرر کی آئی ہی۔ واقعی اسکے مضامین ایسے
دلچسپ اور دلآویز ہین کہ جسنے اسکی پہلی جلد کے عنوان کو بھی
ملاحظہ کیا پھر کیا ممکن ہی کہ وہ محو نظارہ نہو کر اسکی ساتون جلد کے
مطالعہ سے اپنے کو باز رکھے۔ اول تو اصل داستان طلسم ہوش ربا
کی خوبیان ممکن نہین کہ بیان ہو سکین۔ ہر جلد مین نیا رنگ ہی
صدہا طرح پر لڑائیون کا بیان۔ ہزارہا طرز پر سحر آزمیون کا
عنوان۔ حیلون اور تماشون کا نئے نئے انداز پر ذکر عیاریون
کی عیاریان مکاریون کی نرالی فکر۔ پہلوانون کی لڑائیان۔
بہادرون کی جانبازیان۔ طلسمات کا بیان۔ جادوگرون کے
سامان۔ وصل کی راتین حسن و عشق کی گھاتین فراق محبوب
وصال نامرغوب۔ درد جدائی کی مصیبت۔ دشت نوردی کی محنت
دوسرے لائق مترجمون کی فصاحت و بلاغت نے سمند مضامین
پر ایک اور تازیانہ لگا دیا۔ ہر ہر موقع پر جادو بیانی کا دریا بہا دیا۔
ہر فقرہ مقفی و مسجع انشا پردازی کی نثر۔ حق تو یہ ہی کہ فسانہ عجائب
کی نثر نگاری آنکھون سے گر گئی۔ بیان حسن و عشق پر عاشقون
کی جان جاتی ہی۔ سامان فراق مضامین ہجر پر تصویر کی بھی
آنکھون سے آنسو بہاتی ہی۔ اتنا بڑا قصہ اور ہر جگہ صبح و شام
بیان کا نیا انداز۔ باغ و صحرا کا ہر مقام پر جدا طرز۔ آرایش
بزم وصال کا ہر جگہ پر نیا رنگ معشوقون اور حسینون کے سراپا کا ہر
کہین دوسرا ڈھنگ۔ ہر ہر مقام پر اشعار اس مناسبت سے
درج کیے ہین گویا اسی حالت کے واسطے نظم ہوے تھے۔ اور
صدہا مقام پر ان ہمہ دان مترجمون نے اشعار اور غزل وغیرہ مناسب
مقام اپنے طبعزاد بھی تصنیف فرما کر درج کیے ہین۔ فی الواقع
جسطرح یہ دفتر طلسم ہوش ربا ساری داستان امیر حمزہ صاحبقران
کی جان ہی ویسا ہی اس دفتر کا ترجمہ بھی لائق دید اور سزاوار
تحسین و آفرین ہی۔ کیونکہ حضرات مترجم اس دفتر کے بھی
لائق و فائق نثار سخنور روزگار ہین جنکی فصاحت بیانی اور ہمہ دانی
سے تمام اہل ہند واقف و آگاہ ہین۔ یعنی اس دفتر کی اول چار
جلدون کا ترجمہ بلبل بوستان فصاحت طوطی شکرستان بلاغت
نثار بے عدیل شاعر عدیم المثیل منشی میر محمد حسین صاحب جاہ نے
فرمایا ہی۔ اور آخر کی تین جلدون کا ترجمہ استاد سخنور ماہر بر تر فخر
داستانگویان کامل ہمہ دان مصائب خوان جناب سید الشہدا
مقبول و محبوب امرا منشی احمد حسین صاحب قمر نے فرمایا ہی۔
ہزار ہا روپیہ اس دفتر ضخیم کی تالیف و ترتیب مین مالک مطبع کا صرف
ہوا ہی جب اس نادرہ دلفریب نے ہر دل عزیز ہونے کا مرتبہ
حاصل کیا ہی۔ اب اس اشتہار کی ذیل مین کچھ مختصر مختصر حالات
ساتون جلد کے عرض کیے جاتے ہین تاکہ ناظرین کو فی الجملہ اس
دفتر کے مضامین سے آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو۔ اور یہ بھی معلوم
رہے کہ یہ ساتون جلدین ایک ہی تقطیع اور ایک ہی قسم کے
کاغذ پر طبع ہوئی ہین جو صاحب اس دفتر طلسم ہوش ربا کی ساتون
جلدین یکمشت خرید فرمائینگے انکو بہ نسبت فرادی فرادی جلدون
کے خرید فرمانے کے قیمت مین بہت تخفیف ہوگی یعنی بیس روپیہ
کو یہ ساتون جلدین دستیاب ہونگی۔ اور ہر ہر جلد کی علحدہ
قیمت بھی ہر جلد کے ضمن بیان مین مندرج ہی۔ مگر یہ واضح رہے
کہ پورا لطف جب ہی حاصل ہوگا جبکہ ساتون جلد کی بحیثیت مجموعی
سیر کیجائے کیونکہ ایک دو جلد کے مطالعہ مین پورا حال معلوم نہوگا
اور سلسلہ بیان کے قطع ہو جانے سے انتشار طبیعت باقی رہیگا۔ اب
حالات کل دفتر کے بطریق اختصار مع قیمت ہر ہر جلد کے تحریر کیے جاتے ہین
جلد اول آغاز داستان حیرت بیان طلسم ہوش ربا اور داخل لشکر
لقا کا کوہستان مین۔ نامہ لکھنا سلیمان عنبرین مو کے کوہی کا
شریک لقا ہو کر افراسیاب جادو کو مدد لقا کے لیے جادوگر کا آنا۔
باہمی لڑائی۔ عیارون کی عیاری۔ جانا اسد بن کرب غازی کا مع
خواجہ عمرو اور دیگر عیارون کے براے فتح طلسم ہوش ربا۔ داخلہ

